لئے مجھے ملنا چاہیے۔

دریافت طلب یہ امر ہے کہ شرعی اعتبار سے زید کو ان اشیاء میں جو صرف عمرو کی کوشش کا نتیجہ ہے، حق حاصل ہے یا نہیں؟

الجواب حامداً ومصلیاً:

زید کا یہ مطالبہ صحیح نہیں، فنڈ کے روپیہ اور اس کمرہ میں زید کا کوئی حصہ نہیں (۱)۔ فقط واللہ تعالیٰ اعلم۔

حررہ العبد محمود غفرلہ، دارالعلوم دیوبند، ۸۶/۱/۲۷ھ۔

الجواب صحیح: بندہ نظام الدین غفرلہ، دارالعلوم دیوبند، ۸۶/۱/۳۰ھ۔

## کلالہ

سوال [۱۱۵۴۷]: ''الفاروق'' مصنفہ حضرت مولانا شبلی نعمانی رحمہ اللہ تعالیٰ، ص: ۱۵۷، میں لکھا ہے: ''ورثہ کے بیان میں'' کہ خدا نے ایک قسم کے وارث کو کلالہ سے تعبیر کیا ہے، لیکن چونکہ کلام مجید میں اس کی تعریف مفصل مذکور نہیں ہے، اس لئے صحابہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم میں اختلاف تھا کہ کلالہ میں کون کون وارث داخل ہیں، حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے خود آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے چند بار دریافت کیا، اس پر تسلی نہ ہوئی، تو حفصہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کو ایک یادداشت لکھ دی کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے دریافت کریں،

---

(۱) مذکورہ کمرہ اور فنڈ چونکہ والد کے میراث میں سے نہیں ہے، بلکہ خالص عمرو کی کوششوں کا نتیجہ ہے اور ان کی اپنی ملک ہے، اس لئے اس میں زید کا کوئی حق نہیں اور نہ وہ اس میں تصرف کرسکتا ہے۔

''لأن التركة: ما تركه الميت من الأموال صافياً عن تعلق حق الغير بعين من الأموال''. (ردالمحتار، كتاب الفرائض: ۷۵۹/۶، سعيد)

''المراد من التركة ماتركه الميت خالياً عن تعلق حق الغير بعينه''. (البحر الرائق، كتاب الفرائض: ۳۶۵/۹، رشيديه)

''لايجوز لأحد أن يتصرف في ملك غيره بلا إذنه أو وكالة منه، أو ولاية عليه''. (شرح المجلة لسليم رستم باز، رقم المادة: ۹۶: ۶۱/۱، مكتبه حنفيه كوئٹه)

''ولا يجوز التصرف في مال غيره بغير إذنه''. (شرح الحموي، كتاب الغصب: ۴۴۴/۲، إدارة القرآن كراچی)

پھر اپنی خلافت کے زمانہ میں تمام صحابہ کرام (رضوان اللہ علیہم اجمعین) کو جمع کرکے اس مسئلہ کو پیش کیا، لیکن ان تمام باتوں پر ان کو کافی تسلی نہیں ہوئی اور فرمایا کرتے تھے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ان تینوں چیزوں کی حقیقت بتلا جاتے تو مجھ کو دنیا و مافیہا سے زیادہ عزیز ہوتا۔

الجواب حامداً ومصلياً:

حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے جتنا ان تین چیزوں کے متعلق بیان فرمادیا، وہ احادیث میں مذکور ہے اور صحابہ کرام (رضوان اللہ علیہم اجمعین) نے اس کو سمجھ بھی لیا اور عمل بھی فرمایا(۱)، مگر حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ چاہتے تھے کہ زیادہ تفصیل سے اس کا بیان فرما دیا جاتا، تاکہ مخالفین کو انکار کی مجال نہ رہتی، ''نور الانوار'' میں بھی ربوا کے متعلق حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے قول کی یہ شرح کی ہے(۲)۔'' کلالہ''

---

(۱) "فإذا مات الرجل وليس له ولد ولا والد، فورثته كلالة. هذا قول أبي بكر الصديق وعمر وعلي وجمهور أهل العلم. وذكر يحيى بن آدم عن شريك وزهري وأبي الأحوص، عن أبي إسحاق، عن سليمان بن عبد قال: ما رأيتهم إلا وقد تواطؤوا وأجمعوا على أن الكلالة من مات ليس له ولد ولا والد، وهكذا قال صاحب كتاب العين وأبو منصور اللغوي وابن عرفة والقُتَيبي وأبو عبيد وابن الأنباري".

(الجامع لأحكام القرآن للقرطبي، النساء: ۱۲: ۳/۵۸، دار إحياء التراث العربي بيروت)

"حدثنا الوليد بن شجاع السكوني، قال ثني على بن مسهر، عن عاصم، عن الشعبي قال: قال أبوبكر رضي الله تعالىٰ عنه: إني قد رأيت في الكلالة رأياً فإن كان صواباً فمن الله وحده لاشريک له، وإن يكن خطأً فمني والشيطان، والله منه برئ، إن الكلالة ما خلا الولد والوالد، فلما استخلف عمر رضي الله تعالىٰ عنه قال إني لأستحي من الله تبارک وتعالى أن أخالف أبابكر في رأى رآه".

یہ اور اس طرح کی روایات کثیر تعداد میں تفسیر طبری میں علامہ محمد جریر طبری رحمہ اللہ تعالیٰ نے نقل کی ہیں۔ تفصیل کے لئے مندرجہ ذیل مقامات کی طرف رجوع کریں۔

(تفسير الطبري، النساء: ۱۲: ۴/۱۹۱-۱۹۴، دار المعرفة بيروت)

(وتفسير الطبري، النساء تحت آية: ﴿يستفتونک قل الله يفتيكم في الكلالة﴾: ۶/۲۸-۳۱، دار المعرفة بيروت)

(۲) "ولهذا قال عمر رضي الله تعالىٰ عنه: خرج النبي عليه السلام ولم يبين لنا أبواب الربوا هكذا قالوا. وفي قمر الأقمار: قوله: ولم يبين أي: بياناً شافياً". (نور الأنوار، مبحث المجمل، ص: ۹۳، سعيد)

کے سلسلہ میں شرح مؤطا میں ایسا ہی منقول ہے (۱)۔

مسئلہ خلافت کو ''ازالۃ الخفاء'' میں حضرت شاہ ولی اللہ صاحب رحمہ اللہ تعالیٰ نے بڑے بسط سے بیان کیا ہے کہ حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ بھی ترتیب خلافت کو خوب سمجھتے تھے اور ان کے پاس دلائل موجود تھے، بلکہ مخالفین کی زبان بندی کرنے کے لئے بیان شافی ہونے کے متمنی تھے، تاکہ خوارج وغیرہ کے فتنوں کا دروازہ بند ہوجاتا (۲)۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

حررہ العبد محمود غفرلہ، دارالعلوم دیوبند، ۲۴/۴/۸۷ھ۔



(۱) (کشف المغطأ عن وجه المؤطا على هامش مؤطا الإمام مالک، کتاب الفرائض، میراث الکلالة، ص: ۲۶۳، قدیمی)

(۲) (إزالة الخفاء عن خلافة الخلفاء، مسند عمر بن الخطاب رضي الله تعالیٰ عنه، ص: ۲۲، ۲۳، سهیل اکیڈمی لاهور)